فَالَّتِی تَحْتَمِلُ أَنْ تَکُونَ ذَکِیَّةً أَوْلٰی غَیْرَ أَنَّهُ یَتَحَرّٰی لِأَنَّهُ طَرِیقٌ یُوصِلُهُ إِلَی الذَّکِیَّةِ فِی الْجُمْلَةِ فَلا یَتْرُکُهُ مِنْ غَیْرِ ضَرُورَةٍ. ۲ وَقَالَ الشَّافِعِیُّ رَحْمَةُ اللّٰهِ عَلَیْهِ لا یَجُوزُ الْأَکْلُ فِی حَالَةِ الْاِخْتِیَارِ وَإِنْ کَانَتِ الْمَذْبُوحَةُ أَکْثَرَ، لِأَنَّ التَّحَرّیَ دَلِیلٌ ضَرُورِیٌّ فَلا یُصَارُ إِلَیْهِ مِنْ غَیْرِ ضَرُورَةٍ، وَلا ضَرُورَةَ، لِأَنَّ الْحَالَةَ حَالَةُ الْاِخْتِیَارِ، ۳ وَلَنَا أَنَّ الْغَلَبَةَ تَنْزِلُ مَنْزِلَةَ الضَّرُورَةِ فِی إِفَادَةِ الْإِبَاحَةِ، أَلا تَرٰی أَنَّ أَسْوَاقَ الْمُسْلِمِینَ لا تَخْلُو عَنِ الْمُحَرَّمِ وَالْمَسْرُوقِ وَالْمَغْصُوبِ، وَمَعَ ذٰلِکَ یُبَاحُ التَّنَاوُلُ

بکری کم ہو یا زیادہ دونوں صورتوں میں اس کے لئے کھانا جائز ہے،اس صورت میں کم زیادہ کی تفصیل ملحوظ نہیں ہوگی، کیونکہ اس کے لئے مردار کھانا جائز ہو گیا ہے۔۲۔ دوسری بات یہ فرما رہے ہیں کہ اس صورت میں بھی تحری کر کے مذبوحہ کو ہی کھانے کی کوشش کرے، کیونکہ تحری مذبوحہ تک پہنچانے کا ایک راستہ ہے۔لیکن اگر تحری کرنے کا بھی موقع نہ ہو اور شدید اضطرار ہو تو بغیر تحری کے بھی کھا کھا سکتا ہے

**ترجمہ**: ۲ امام شافعیؒ نے فرمایا کہ اختیار کی حالت میں کھانا جائز نہیں ہے اگر چہ مذبوحہ زیادہ ہوں،اس لئے کہ تحری مجبوری کی دلیل ہے،اس لئے بغیر مجبوری کے اس کی طرف رجوع نہیں کیا جائے گا،اور یہاں کوئی مجبوری نہیں ہے،اس لئے کہ اختیار کی حالت ہے

**تشریح**: امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ اختیار کی حالت ہو تو مذبوحہ زیادہ ہوں تب بھی تحری کر کے کھانا جائز نہیں ہے،صرف اضطرار کی حالت میں تحری کر کے مذبوحہ کو چن کر کھانا جائز ہے

**وجہ**: اس کی وجہ یہ ہے کہ تحری کر کے کھانا یہ مجبوری کے وقت ہے،اور اختیار کی حالت میں کوئی مجبوری نہیں ہے،اس لئے تحری کر کے بھی کھانا جائز نہیں ہے

**ترجمہ**: ۳ اور ہماری دلیل یہ ہے کہ غلبۃ کو اباحت کے فائدہ دینے میں ضرورت کے درجے میں اتار لیا جاتا ہے، کیا آپ نہیں دیکھتے کہ مسلمانوں کے بازار حرام چیز، چوری کی ہوئی چیز اور غصب کی ہوئی چیزوں سے خالی نہیں ہوتے ،اس کے باوجود اس کو لینا جائز ہے غالب پر اعتماد کرتے ہوئے ،اور یہ اس لئے کہ تھوڑی بہت حرمت سے بچنا ممکن نہیں ہے اور اس سے بچنے کی استطاعت نہیں ہے، اس لئے حرج کو دور کرنے کے لئے اس کا اعتبار ساقط ہو گیا، جیسے کم نجاست ہو یا تھوڑا سا ستر کھلا ہوا ہو ( تو نماز جائز ہو جاتی ہے )، بخلاف اس صورت کہ جبکہ دونوں آدھی آدھی ہوں، یا مردار غالب ہو ( تو جائز نہیں ہے ) اس لئے کہ اس میں کوئی ضرورت نہیں ہے، واللہ اعلم والیہ المرجع والماب

**اصول**: تھوڑی سی حرمت سے بچنا ناممکن ہے اس لئے اس میں تحری کر کے استعمال کرنے کی گنجائش ہوگی

**تشریح**: امام ابو حنیفہؒ کی دلیل یہ ہے کہ غالب اور اکثر چیز ٹھیک ہے تو ضرورت کی وجہ سے اس کو مباح قرار دیا جائے گا،

اِعْتِمَادًا عَلَى الْغَالِبِ، وَهٰذَا لِأَنَّ الْقَلِيْلَ لَا يُمْكِنُ الْاِحْتِرَازُ عَنْهُ وَلَا يُسْتَطَاعُ الْاِمْتِنَاعُ عَنْهُ فَسَقَطَ اِعْتِبَارُهُ دَفْعًا لِلْحَرَجِ كَقَلِيْلِ النَّجَاسَةِ وَقَلِيْلُ الْاِنْكِشَافِ بِخِلَافِ مَا اِذَا كَانَا نِصْفَيْنِ أَوْ كَانَتْ الْمَيْتَةُ أَغْلَبَ لِأَنَّهُ لَا ضَرُوْرَةَ فِيْهِ، وَاللّٰهُ أَعْلَمُ بِالصَّوَابِ، وَإِلَيْهِ الْمَرْجِعُ وَالْمَآبُ.

کیونکہ اس سے بھی بچنے میں حرج ہے، چنانچہ بازار میں حرام چیزیں ہوتی ہیں، چوری کی چیزیں بھی ہوتی ہیں، اور غصب کی چیزیں بھی ہوتی ہیں اور حلال چیزیں بھی ہوتی ہیں، لیکن غالب چیز حلال ہوتی ہے اس لئے لوگ اس کو لیتے بھی ہیں اور اس کو کھاتے بھی ہیں اس لئے غالب ذبیحہ ہو تو اختیار کی حالت میں بھی اس میں تحری کرے کھانا جائز ہے۔

اس کی مثال یہ ہے کہ جسم پر تھوڑی سی نجاست لگ جائے، یا کپڑے پر تھوڑی سی نجاست لگ جائے، یا نماز کی حالت میں تھوڑا سا ستر کھل جائے، اور زیادہ ڈھنکا ہوا ہو تو نماز جائز ہو جاتی ہے، اتنی سی معاف ہے، کیونکہ اس سے بھی بچنے میں حرج ہے۔ ہاں زیادہ مردار ہے، یا آدھا مردار ہے تو اس سے بچنا آسان ہے، اس میں کوئی حرج نہیں ہے، اس لئے اختیار کی حالت میں اس میں تحری کر کے کھانا جائز نہیں ہے۔، واللہ اعلم والیہ المرجع والماب

**تمت بالخير**

**و آخر دعوانا ان الحمد لله رب العالمين، و الصلوة و السلام على رسوله الكريم و على اله و اصحابه اجمعين الى يوم الدين ۔** رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ، وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ، وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّ صَحْبِهٖ أَجْمَعِيْنَ.

آج سے انیس ۱۹ سال پہلے ۲۰۰۳ء میں ھدایہ کی شرح اثمار الھدایہ لکھنی شروع کی، اور اس بات کا التزام کیا کہ ہر ہر مسئلے کے لئے تین تین احادیث آجائیں، اور وہ بھی نہ ملے تو ہر مسئلے کے لئے اس کا اصول لکھ دیا جائے، اور بہت آسان لکھی جائے، تو اس وقت یہ امید نہیں تھی کہ یہ شرح پوری ہوگی، درمیان میں کئی مرتبہ بیمار ہو گیا، خاص طور پر نیند نہ آنے کی بیماری نے پریشان کیا جس کی وجہ سے کئی سال تک لکھنا موقوف کر دیا، میں اس وقت بہت مایوس ہو گیا تھا بعد میں اللہ کی توفیق ہوئی تو آج یہ عظیم شرح پوری ہوئی فللہ الحمد

اس بیماری کے درمیان میرے شاگرد رشید حضرت مولانا مرغوب صاحب لاجپوری دامت برکاتہم میرے گھر پر تشریف لاتے رہے اور کتاب پوری کرنے کی خاص ترغیب دیتے رہے، جس کی وجہ سے بہت ہمت ہوئی، میں ان کا خاص شکریہ ادا کرتا ہوں۔ حضرت اہلیہ محترمہ بھی خاص متوجہ رہیں اور کتاب پوری ہونے کے لئے دعائیں کرتی رہیں، میں آج ان کا بھی شکریہ ادا کرتا ہوں، اللہ تعالی ان دونوں حضرات کو اپنی شایان دونوں جہانوں میں بدلہ عطا فرمائے، اور اس کتاب قبولیت سے نوازے، اور آخرت کے لئے ذریعہ نجات بنائے، آمین یارب العالمین

رَبَّـنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّکَ أَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ، وَتُبْ عَلَیْنَا إِنَّکَ أَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِیْمُ، وَصَلَّی اللّٰہُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّ صَحْبِہٖ أَجْمَعِیْن.

احقر ثمیر الدین قاسمی غفرلہ، مانچیسٹر، انگلینڈ

۲۹ / ۸ / ۲۰۲۲ء مطابق یکم صفر ۱۴۴۴ھ


مؤلف کا پتہ

Maulana Samiruddin Qasmi

70 Stamford Street , Old trafford

Manchester,England -M16 9LL

E samiruddinqasmi@gmail.com

M (00 44 ) 07459131157

website samiruddinbooks.co.uk